# ساتواں سبق

## ماضی مطلق (لازم + متعدی)

| | | | |
|---|---|---|---|
| راشد سو گیا | فاطمہ سو گئی | بچے سو گئے | بچیاں سو گئیں |
| گوشت پک گیا | سبزی پک گئی | سارے سالن پک گئے | سبزیاں پک گئیں |

| | | | |
|---|---|---|---|
| راشد نے گوشت پکایا | سبزی پکائی | چاول پکائے | سبزیاں پکائیں |
| فاطمہ نے گوشت پکایا | سبزی پکائی | چاول پکائے | سبزیاں پکائیں |
| لڑکوں نے گوشت پکایا | سبزی پکائی | چاول پکائے | سبزیاں پکائیں |
| لڑکیوں نے گوشت پکایا | سبزی پکائی | چاول پکائے | سبزیاں پکائیں |

| | | |
|---|---|---|
| میں اپنا سبق یاد کرنیکے لئے بیٹھا | میں نے اپنا سبق یاد کرلیا | میرا سبق یاد ہوگیا |
| راشد تیرے کپڑے خرید نے کیلئے بازار گیا | راشد تیرے کپڑے لے آئے | تیرے کپڑے آ گئے |
| فاطمہ سالن پکانیکے لئے باورچی خانہ میں گئی | فاطمہ نے سالن پکالیا | سالن پک گیا |
| راشد نماز پڑھنے کیلئے مسجد کی طرف گیا | راشد نے نماز پڑھ لی | راشد کی نماز ختم ہوگئی |
| اے خالد کیا تو ٹوپی دھونے کیلئے حمام میں گیا | اے خالد کیا تو نے میری ٹوپی دھولی | اے خالد کیا میری ٹوپی دھل گئی |

### مشق نمبر - ١ -

শূন্যস্থান পূরণ কর

١- راشد تیرے کپڑے خرید نے کیلئے بازار گیا

خالدہ ........................................ خالد کے بچے ........................................

خالدہ کی بچیاں ........................................ راشد کہہ رہا ہے کہ اے خالد میں تیرے ..................

فاطمہ کہہ رہی ہے کہ اے خالد میں تیرے .................. فاطمہ کی بچیاں کہہ رہی ہیں کہ اے خالد ہم ..................

٢- تیرے کپڑے آ گئے

تیری ٹوپیاں.............................. تیرا کپڑا .............................. تیری ٹوپی ..............................



www.eelm.weebly.com

۳- راشد نے تیرے کپڑے لے آئے

راشد نے تیری ٹوپی ..................  راشد نے تیرا کپڑا ..................  راشد نے تیری ٹوپیاں ..................

۴- سالن پک گیا

دال ..................................  سارے گوشت ..........................  سبزیاں ....................................

۵- فاطمہ نے سالن پکالیا

فاطمہ نے روٹی ...................  فاطمہ نے روٹیاں ...................  فاطمہ نے سارے سالن .........................

۶- اے خالد کیا میری ٹوپی ڈھل گئی

اے خالد کیا میرے کپڑے ..............  اے خالد کیا میری ٹوپیاں ..............  اے خالد کیا میرا کپڑا ..............

---

قاعدة ঃ- فعل এর تذکیروتانیث এবং فاعل এর পর نے ব্যবহার সংক্রান্ত কায়দা মোট তিনটিঃ-

১। فاعل এর পর نے ব্যবহার হবে এবং فعل মুযাক্কার-মুআন্নাছ ও ওয়াহেদ-জমা হবে مفعول হিসেবে, যখন فعل متعدی র চার ماضی (مطلق قریب بعید شکی) র পর মাফউল غیر ذوی العقول بے جانی হয়।

২। فاعل এর পর نے এবং مفعول এর পর کو ব্যবহার হবে, فعل সব সময় واحد مذکر হবে, উপরে চার فعل এর مفعول যদি ذوی العقول وجاندار হয়।

৩। فاعل এর পর نے ব্যবহার হবেনা فعل এর تذکیر تانیث হবে فاعل হিসেবে, উপরোক্ত চার فعل ছাড়া বাকী সব ফেয়েলে।

নীচের ছকটি দেখ।

www.eelm.weebly.com

# آٹھواں سبق

## ماضی قریب (لازم+متعدی)

| | | | |
|---|---|---|---|
| راشد آ گیا ہے | فاطمہ آ گئی ہے | بچے آ گئے ہیں | بچیاں آ گئی ہیں |
| گوشت پک گیا ہے | سبزی پک گئی ہے | سارے سالن پک گئے ہیں | سبزیاں پک گئی ہیں |

| | | | |
|---|---|---|---|
| راشد نے گوشت پکایا ہے | سبزی پکائی ہے | چاول پکائے ہیں | سبزیاں پکائی ہیں |
| فاطمہ نے گوشت پکایا ہے | سبزی پکائی ہے | چاول پکائے ہیں | سبزیاں پکائی ہیں |
| لڑکوں نے گوشت پکایا ہے | سبزی پکائی ہے | چاول پکائے ہیں | سبزیاں پکائی ہیں |
| لڑکیوں نے گوشت پکایا ہے | سبزی پکائی ہے | چاول پکائے ہیں | سبزیاں پکائی ہیں |

ہم سب ملکر اس علاقے میں گئے ہیں — ہم نے وہاں کے علمائے کرام کے ساتھ ملاقاتیں کی ہیں
وہاں کے علماء کرام کے ساتھ ہماری ملاقاتیں ہوئی ہیں

لڑکے لائبریری میں گئے ہیں — لڑکوں نے لائبریری سے بہت ساری کتابیں خریدی ہیں
لائبریری سے بہت ساری کتابیں آئی ہیں

لڑکیاں بازار گئی ہیں — لڑکیوں نے بازار سے بہت سارے قلم خریدے ہیں
بازار سے بہت سارے قلم آئے ہیں

فاطمہ اپنی جائے نماز پر بیٹھی ہے — فاطمہ نے جائے نماز پر بیٹھ کر اپنا وظیفہ پڑھا ہے اپنی نماز پڑھی ہے
اور اسکی نماز ختم ہو گئی ہے اسکا وظیفہ ختم ہو گیا ہے

### مشق نمبر - ۱ -

শূন্যস্থান পূরণ করে পড় ও অর্থ বল

لڑکے لائبریری میں گئے ہیں

(الف) لڑکیاں ........................................ (ب) خالدہ ........................................



www.eelm.weebly.com

(ج) راشد .............................................

لڑکوں نے لائبریری سے بہت ساری کتابیں خریدی ہیں

(الف) ............ ایک کتاب ............................ (ب) .................ایک قلم .............................

(ج) ............... تین قلم .............................. (د) ...................دو کاپیاں .............................

لائبریری سے بہت ساری کتابیں آئی ہیں

(الف) ..............ایک قلم ............................ (ب) .......ایک کتاب .............................

(ج) ..................ایک کاپی ............................ (د) ........تین کاپیاں .................................

# نواں سبق

## ماضی بعید (لازم + متعدی)

| | | | |
|---|---|---|---|
| راشد چلا گیا تھا | فاطمہ چلی گئی تھی | بچے چلے گئے تھے | بچیاں چلی گئی تھیں |
| گوشت سڑ گیا تھا | سبزی سڑ گئی تھی | سارے گوشت سڑ گئے تھے | سبزیاں سڑ گئی تھیں |

| | | | |
|---|---|---|---|
| راشد نے گوشت پکایا تھا | سبزی پکائی تھی | چاول پکائے تھے | سبزیاں پکائی تھیں |
| فاطمہ نے گوشت پکایا تھا | سبزی پکائی تھی | چاول پکائے تھے | سبزیاں پکائی تھیں |
| لڑکوں نے گوشت پکایا تھا | سبزی پکائی تھی | چاول پکائے تھے | سبزیاں پکائی تھیں |
| لڑکیوں نے گوشت پکایا تھا | سبزی پکائی تھی | چاول پکائے تھے | سبزیاں پکائی تھیں |

☆ پچھلے جمعہ کو میں گھر گیا تھا، میری والدہ نے میرے لئے بہت ہی مزیدار کباب پکایا تھا،پچھلے جمعہ کو میرے گھر میں بہت مزیدار کباب پکا تھا.

☆ دو سال پہلے ہمارے استاد جی مکہ شریف تشریف لے گئے تھے، ہمارے استاد جی نے دو سال پہلے حج ادا کیا تھا روضہ اطہر کی زیارت کی تھی ، اس سے پہلے ہمارے استاد جی کے دو حج ہو چکے تھے زیارت مسجد نبوی بھی انکی دو مرتبہ ہو گئی تھی.

☆ کل ہمارے مدرسہ کے سالانہ امتحان کا نتیجہ شائع ہوا تھا ، اساتذہ کرام نے پاس کرنے والے بچوں کو بہت سارے



www.eelm.weebly.com

انعامات دے تھے، اس امتحان میں کافی بچوں کو انعامات ملے تھے۔

☆ فاطمہ کہہ رہی ہے کہ کل میں لائبریری گئی تھی، وہاں میں نے ایک کتاب دیکھی تھی اور اسمیں ایک بہترین مضمون پڑھا تھا، کل کی وہ کتاب مجھے بہت ہی اچھی لگی تھی، اسکا مضمون بھی مجھے بہت ہی اچھا لگا تھا۔

## مشق نمبر-۱-

শূন্যস্থান পূরণ করে পড় ও অর্থ বল

میری والدہ نے میرے لئے بہت مزیدار کباب ......... بریانی ......... گوشت ......... چاول .........

(الف) میرے بچوں نے ......... (ب) میری بچیوں نے .........

(ج) میرے چھوٹے بھائی نے ......... (د) میری چھوٹی بہن نے .........

فاطمہ کہہ رہی ہے کہ گذشتہ کل میں نے لائبریری میں ایک کتاب دیکھی تھی ایک بہترین قلم .........

دو تین کاپیاں ......... ایک بہترین کاپی ......... بہت سارے قلم .........

(الف) فاطمہ کے بچے کہہ رہے ہیں کہ گذشتہ کل ......... (ب) راشد کہہ رہا ہے کہ کل میں نے .........

(ج) لڑکے کہہ رہے ہیں کہ گذشتہ کل ہم ......... (د) لڑکیاں کہہ رہی ہیں کہ گذشتہ کل انہوں نے .........

(ھ) لڑکیاں کہہ رہی ہیں کہ گذشتہ کل ہم نے ......... (و) اے راشد تو کہہ رہا تھا کہ گذشتہ کل تو نے .........

(ز) اے فاطمہ تو کہہ رہی تھی کہ گذشتہ کل تو نے .........

# دسواں سبق

## ماضی شکی (لازم + متعدی)

| | | | |
|---|---|---|---|
| راشد سو گیا ہوگا | فاطمہ سو گئی ہوگی | راشد کے بچے سو گئے ہونگے | راشد کی بچیاں سو گئی ہونگی |
| گوشت پک گیا ہوگا | سبزی پک گئی ہوگی | سارے گوشت پک گئے ہونگے | سبزیاں پک گئی ہونگی |

| | | | |
|---|---|---|---|
| راشد نے گوشت پکایا ہوگا | سبزی پکائی ہوگی | چاول پکائے ہونگے | سبزیاں پکائی ہونگی |
| فاطمہ نے گوشت پکایا ہوگا | سبزی پکائی ہوگی | چاول پکائے ہونگے | سبزیاں پکائی ہونگی |
| لڑکوں نے گوشت پکایا ہوگا | سبزی پکائی ہوگی | چاول پکائے ہونگے | سبزیاں پکائی ہونگی |
| لڑکیوں نے گوشت پکایا ہوگا | سبزی پکائی ہوگی | چاول پکائے ہونگے | سبزیاں پکائی ہونگی |



www.eelm.weebly.com

☆ استاد جی نے درس میں بچوں کو کہا کہ اے بچو تم سب سو گئے ہوگے، تم نے میری تقریر نہیں سنی ہوگی/نہیں سمجھی ہوگی ، میری تقریر تمہاری سمجھ میں نہیں آئی ہوگی .

☆ خالدہ کتاب خرید نے کیلیئے بازار چلی گئی ہوگی، خالدہ نے تیرے لئے بازار سے وہ کتاب خریدی ہوگی بازار سے تیری کتاب آ گئی ہوگی .

☆ میرے والد صاحب مکہ شریف گئے ہونگے، میرے والد صاحب نے اس سال حج ادا کیا ہوگا میرے والد صاحب کے حج کے ارکانات ختم ہو گئے ہونگے .

☆ میری چھوٹی بہن مدینہ شریف گئی ہوگی ، میری چھوٹی بہن نے مسجد نبوی میں روضہ اطہر کی زیارت کی ہوگی میری چھوٹی بہن کی زیارت ختم ہوگئی ہوگی.

## مشق نمبر-۱-

শূন্যস্থান পূরণ করে পড় এবং অর্থ বল

اے لڑکو ! تم نے میری تقریر نہیں سنی ہوگی ، میری باتیں ............................ میرا بیان ................................

(الف) اے لڑکیو ............... (ب) اے فاطمہ ....................... (ج) اے راشد ........................

خالدہ نے بازار سے تیرے لئے وہ کتاب خریدی ہوگی ، دو قلم ............ایک قلم ............ بہت ساری چیزیں ........ بہت سارے کیلے ..................

(الف) خالدہ کے بچوں نے ............ (ب) خالدہ کے بچیوں نے .............. (ج) راشد نے ..................

# گیارہواں سبق

## دسترخوان کا احترام ، رزق کی حفاظت

آج ہماری والدہ نے بہت ہی عمدہ قسم کا کھانہ تیار کیا مختلف قسم کی چیزیں پکائیں روٹی پکائی ، انڈے پکائے ، پڑاٹھے پکائے ، کھیر پکائی ، کیک بنایا، پھر ہم سب دسترخوان پرکھانے بیٹھے، میرا چھوٹا بھائی بیٹھا ، میری چھوٹی بہن بیٹھی ، والد صاحب بیٹھے ، ایک دو مہمان آئے تھے وہ بھی بیٹھے ، اسکے بعد ہم سب ملکر کھانے لگے ، چھوٹے بھائی کو پڑاٹھے



www.eelm.weebly.com

بہت پسند آئے ، اس نے تین چار پڑاٹھے کھائے ، مجھے پڑاٹھے زیادہ پسند نہیں آئے ، اس لئے میں نے صرف ایک پراٹھا کھایا ، البتہ مجھے کھیر پسند آئی ، کھیر میں نے خوب کھائی ، میری چھوٹی بہن کو ساری چیزیں پسند آئیں ، اس نے دو پڑاٹھے کھائے ایک انڈا کھایا چار پانچ روٹیاں کھائیں ، اسکے بعد ہم سب نے چائے پی ، البتہ فہیم نے چائے نہیں پی ، ایک زمانہ میں فہیم خوب چائے پیتا تھا ، اب نہیں پیتا ، بہر حال اس نے صرف ایک کپ دودھ پیا .

بہر حال ہم سب نے خوب مزے لے لے کر ایک ایک چیز کھائی ، خوب آسودہ ہو کے ناشتہ کیا، لیکن کسی نے نہ برتن صاف کرنے کا خیال کیا نہ کھانیکے آداب کی رعایت کی اور نہ کھانیکی سنتوں کا خیال کیا ، بلکہ تقریبا سب ہی نے کھانا ضائع کیا ، روٹی کے ٹکرے گرائے ، دوسری چیزیں گرائیں ، دسترخوان گندا کیا .

لیکن ماشاء اللہ چھوٹے بھائی فہیم کو دیکھا عجیب سلیقہ سے کھانا کھایا ، ایک ایک سنتوں کی رعایت کی ایک ایک آداب کا خیال کیا، یہانتک کہ اس نے گوشت کی ہڈیاں اور مچھلی کے کانٹے کیلے کے چھلکے تک دسترخوان میں نہیں گرائے بلکہ سامنے چھوٹا سا ایک برتن رکھا اس میں نہایت سلیقہ کے ساتھ زاید چیزوں کو رکھا، کھانے کے بعد اپنا برتن خوب صاف کیا ، یہاں تک کہ دوسروں کے سامنے سے بھی گرے ہوئے روٹی کے ٹکرے گرے ہوئے چاول اور گری ہوئی کھانیکی دوسری چیزیں نہایت ادب کے ساتھ اٹھانے لگا ، یہاں تک کہ سب نے جو ہڈیاں گرائیں اور جو مچھلی کے کانٹے گرائے اس میں لگے ہوئے چاول اور گوشت صاف کر کے کھانے لگا .

اسکے اس عمل سے دسترخوان کے سارے لوگ خوب متاثر ہوئے سب ملکر اپنے اپنے سامنے کی روٹی کے ٹکرے اور چاول اٹھاکے کھائے اور گوشت کی ہڈیاں مچھلی کے کانٹے ، کیلے کے چھلکے اور دوسری زاید چیزیں اٹھاکے ایک چھوٹا خالی برتن پر رکھیں ، بہر حال پورا دسترخوان کا منظر بدل گیا .

سارے لوگ حیران ہو گئے کہ چھوٹا سا بچہ ، اسکا چھوٹا عمل اور اسکی چھوٹی ادا نے پورے مجمعہ کا چہرہ بدل دیا ، اور مزے کی بات یہ ہے کہ مجلس کے کسی نے جب چھوٹے بھائی فہیم کو پوچھا کہ بیٹا یہ کیا چن رہے ہو؟ تو کہنے لگے کہ چچا ، ہیرا اور موتی چن رہا ہوں ، ہمارے استاد جی فرمایا کرتے ہیں لوگوں کو دسترخوان میں گرے ہوئے روٹی کے ٹکرے اور چاول نظر آتے ہیں ، مجھے تو ہیرے اور موتی سے بھی زیادہ قیمتی چیزیں نظر آتیں ، اس لئے کہ گرایا ہوا ایک چاول جب کوئی اٹھاتا ہے اور حفاظت کرتا ہے تو چاول اسکے لئے دعائیں دیتا ہے ، کہ اللہ اسکو بھی تو حفاظت کر جیسا کہ اس نے میری حفاظت کی ہے ، اس دعا کی برکت سے اس کے رزق میں اضافہ ہوتا ہے اور اسکی زندگی میں برکت ہوتی ہے ، اور جب کوئی کسی رزق کو ضائع کرتا ہے تو وہ رزق اسکو بددعا دیتا ہے کہ اللہ تو بھی اسکو ضائع کر جیسا کہ اس نے مجھے ضائع کیا ، اس بددعا کی نحوست سے اس شخص کا رزق کم ہونے لگتا ہے ، اسکی زندگی میں بے برکتی شروع ہو جاتی ہے .

بہر حال فہیم کی اس بے مثال عمل دیکھنے کے بعد اور اسکی چھوٹی سی تقریر سننے کے بعد مجلس کے سارے لوگوں



www.eelm.weebly.com

نے کہا واقعی یہ لڑکا بہت ہی سلجھا ہوا ہے ، بے مثال تربیت یافتہ ہے ، جس مدرسہ میں یہ پڑھتا ہے اس مدرسہ کی تعلیم و تربیت واقعی قابل رشک ہے ، اللہ تعالی سارے مدارس قومیہ کو یہ دولت عطا فرمائیں ، آمین

## رات کی عبادت اور رات کا تہجد چھوٹ جائے تو کیا کرے؟

آج صبح ناشتہ کے بعد ہم سب گپ شپ کرنے لگ گئے ، ادھر ادھر کی باتیں چل رہی تھیں اتنے میں اچانک والد صاحب نے پوچھا ، اچھا بیٹے بتاؤ تم سب کون کس وقت اٹھے اور کس نے کیا عمل کیا ، چھوٹے بھائی نے فورا کہا کہ ابو! میں صبح چار بجے اٹھا ، پھر میں نے اللہ پاک کا شکر ادا کیا کہ اس نے رات کو اچھی نیند عطا کی ، اور صبح جگایا ، میں نے دعا پڑھی ، الحمد للہ الذی احیانا .......... پھر میں نے وضو کیا بارہ رکعتیں تہجد کی پڑھیں اور وظیفہ پڑھا ، جب فجر کی اذان ہوئی دو رکعتیں سنت کی نماز پڑھی ، پھر مسجد جا کر جماعت کے ساتھ فجر کی نماز پڑھی ، تسبیح فاطمی پڑھی ، آیت الکرسی پڑھی ، سورہ حشر کی آخری تین آئتیں پڑھیں ، یسین شریف پڑھی ، قرآن شریف تلاوت کی ، اشراق کی نماز پڑھی ،

پھر والد صاحب نے مجھے پوچھا بیٹا تم نے کیا کیا ، میں تو شرم کے مارے چپ چاپ بیٹھا رہا۔اس لئے کہ میں تو آج اٹھ نہیں سکا . جب میری آنکھ کھلی تو صبح آٹھ بج رہا تھا ، ناشتہ کا وقت ہو گیا تھا ، جلدی جلدی منہ ہاتھ دھویا اور ابو کے ساتھ دسترخوان میں آکر بیٹھ گیا ، بہرحال جب ابو نے مجھے پوچھا تو میں نے نہایت عاجزی اور انکساری کیساتھ عرض کیا کہ ، ابو آج میں اٹھ نہیں سکا ، اصل میں رات کو میں ذرا دیر سے سویا تھا ، ویسے بستر پر لیٹ گیا تھا پہلے ہی لیکن کافی دیر تک نیند نہیں آرہی تھی ، تقریبا رات ایک بجے کے بعد نیند آئی ، اس لئے صبح دیر سے آنکھ کھلی ، صبح جب آنکھ کھلی اس وقت آٹھ بج رہا تھا ، البتہ گذشتہ کل میں فہیم سے پہلے اٹھا تھا ، اور گذشتہ کل میں نے الحمد للہ بارہ رکعتیں تہجد کی پڑھی تھیں ، وظیفہ بھی پڑھا تھا اپنا ، فجر کی نماز بھی میں نے الحمد للہ مسجد میں جا کر جماعت کے ساتھ پڑھی تھی ، صبح قرآن شریف بھی تلاوت کی تھی ، لیکن آج پتہ نہیں کیا ہوا کہ آنکھ کھلی ہی نہیں ، حالانکہ میں نے سوتے وقت گھڑی میں الارم بھی لگایا ہوا تھا ، الارم شاید بجا نہیں ہوگا ، یا بجا ہوگا اسکی آواز میرے کان تک نہیں پہنچی ہوگی ، چھوٹے بھائی کو جگانے کیلئے کہا تھا اس نے جگایا نہیں ، بے چارہ بھول گیا ہوگا ، والدہ نے بھی جگایا نہیں ، وہ بھی بھول گئی ہونگی .

فہیم غصہ میں بولنے لگا ، اباجی میں نے انکو جگانے کیلئے بہت کوشش کی لیکن وہ اٹھے نہیں ، پھر میں نے یہ سوچ کر چھوڑ دیا کہ بے چارہ تھکا ہوا ہوگا ، یا رات کو دیر سے سویا ہوگا ، بے چارہ کی نیند پوری نہیں ہوئی ہوگی ،

میری چھوٹی بہن سنجیدہ بانو نہایت سنجیدگی سے کہنے لگی اباجی یہ لوگ کیا بکواس کر رہے ہیں بے چارہ کی آنکھ نہیں کھلی تو کیا ہوا ، آپ ہی نے ایک دن ہمیں نبی پاک ﷺ کی ایک حدیث سنائی تھی کہ " من نام عن صلاۃ اونسیھا فلیصلیھا



www.eelm.weebly.com

اذا ذکرھا" جو شخص نماز کے وقت (بے اختیار) سوتا رہا یا نماز بھول گیا تو جب اسے یاد آئے فورا پڑھ لے، اس لئے کہ وہی اس کے لئے وقت ہے ، ابا جی یہ بھی تو ہم نے آپ سے سنی تھی کہ جو شخص نیند کے غلبہ کیوجہ سے آخری شب کے وظیفہ وغیرہ نہ پڑھ سکا تو صبح ظہر تک اگر پڑھ لے تو اللہ پاک اسے پورا ثواب عنایت فرمائیں گے، کیا ابا جی بھائی اگر اس وقت یہ سارے اعمال پورا کرلے کیا انکو پورا ثواب نہیں ملیگا، ابو نے کہا کہ ضرور ملیگا، سنجیدہ نے کہا کہ اسی لئے ہی تو میں روزانہ اسی پر عمل کرتی ہوں.

بہن کے آخری جملہ سے سارے لوگ ہنس پڑے، البتہ مجھے ہنسی نہیں آئی، اس لئے کہ مجھے فجر کی جماعت چھوٹنے کا اور اپنے وظائف وغیرہ چھوٹنے کا بہت ہی افسوس تھا، بہر حال میں چپ چاپ اٹھ کر جائے نماز پر کھڑا ہوگیا، نماز پڑھی اور اپنے سارے وظائف پورے کیے پھر دل کھول کر دعائیں کیں کہ اے اللہ پھر کبھی میری نماز قضا نہ ہو پھر کبھی میرے وظائف نہ چھوٹے.

## مشق نمبر - ۱ -

শূন্যস্থান পূরণ করে পড় ও অর্থ বল।

۱- میرے چھوٹے بھائی کو پراٹھے بہت پسند آئے

(الف) میرے چھوٹے بھائی کو بریانی .................. (ب) میرے چھوٹے بھائی کو گوشت ..........................

(ج) میرے چھوٹے بھائی کو روٹیاں .................. (د) میرے چھوٹے بھائی کو لسی ..........................

(ھ) میرے چھوٹے بھائی کو دھی .................. (ز) میرے چھوٹے بھائی کو انڈے ..........................

☆ میری چھوٹی بہن کو ..............................................................

☆ میرے چھوٹے بھائیوں کو ..............................................................

☆ میری چھوٹی بہنوں کو ..............................................................

☆ میرے والد صاحب کو ..............................................................

☆ میری والدہ کو ..............................................................

۲- میرے چھوٹے بھائی نے تین چار پراٹھے کھائے

فرد সদস্য (ج) افراد



www.eelm.weebly.com

(الف) میرے چھوٹے بھائی نے ایک پراٹھا .......... (ب) میرے چھوٹے بھائی نے دو انڈے ..................

(ج) میرے چھوٹے بھائی نے ایک روٹی ................ (د) میرے چھوٹے بھائی نے دو تین روٹیاں ...............

۳- خالد کہہ رہا ہے کہ گذشتہ کل میں نے بارہ رکعتیں تہجد کی پڑھی تھیں،

(الف) گذشتہ کل میں نے تہجد کی نماز ................ (ب) گذشتہ کل میں نے ہدایۃ النحو کے تین صفحے ..................

(ج) گذشتہ کل میں نے ہدایۃ النحو کا ایک صفحہ ........ (د) گذشتہ کل میں نے ایک بہترین کتاب ........................

## مشق نمبر -۲-

উর্দু বলঃ-

আজ আমাদের ঘরের সকল সদস্যের আমাদের খালার বাড়ীতে দাওয়াত ছিল। গত সপ্তাহে খালা নিজে এসে ছিলেন। এবং আমাদের সকল কে দাওয়াত দিয়ে গেছেন। খালা আমাদের কে অনেক ভাল বাসেন। দু বছর হল খালুর ইন্তেকাল হয়েছে তিনিও আমাদের কে অনেক ভাল বাসতেন।

আমাদের তিনজন খালাতো ভাই আছে তারাও আমাদের কে অনেক ভাল বাসে। আমাদের একজন খালাতো বোন আছে। তাদের বিয়ে হয়ে গিয়েছে। তারা সব এখন শশুর বাড়ীতেই থাকে। তারা ও আমাদের কে অনেক ভাল বাসে।

যাহোক দুপুরে আমরা সকলে খালার দাওয়াতে গেলাম। খালা আমাদের কে শানদার মেহমানদারী করলেন। ব্যবস্থাপনাও অনেক সুন্দর ছিল। দস্তরখানাটি অনেক সুন্দর ছিল। প্লেটগুলো ও অনেক দামী ছিল। সম্ভবত, এই জিনিস গুলো খালু সাউদীআরব থেকে এনেছিলেন। খালা একটি নতুন জিনিষ রান্না করে ছিলেন সেটি অনেক স্বাদ হয়েছিল। সেই জিনিষটি সকলের অনেক পছন্দ হয়েছিল। নানী আমাদের জন্য চা তৈরী করেছিলেন। নানীর চা অনেক সুন্দর হয়েছিল। নানী এখন খালার বাড়ীতেই থাকেন। এর পূর্বে তিনি আমাদের বাড়ীতেই থাকতেন। নানী আমাদের কে অনেক আদর করতেন। আমার ছোট বোন কে তো অনেক বেশী আদর করতেন। তখনও নানী আমাদের জন্য চা তৈরী করতেন। তখনও তার চা অনেক ভাল হত।

যা হোক খালার বাড়ী থেকে ফিরার পর আম্মা আমাদের কে জিজ্ঞেস করলেন। তোমাদের খালা তোমাদের কে কি কি খাইয়েছেন। তোমরা কি কি খেলে। আর কে কি পরিমান খেলে।
আমি বললাম খালাতো অনেক কিছুই রান্না করেছিলেন। পালংশাক গোশ্‌ত রান্না করেছিলেন। মিক্স সব্জি ( নিরামিষ)রান্না করেছিলেন। আলু পরটা রান্না করেছিলেন। আর একটি নতুন জিনিষ রান্না



www.eelm.weebly.com

করেছিলেন। আমাদের কারই তার নাম জানা নেই। তবে সেটি ছিল অনেক মজাদার।সম্ভবত, খালাও তার নাম জানেন না। সম্ভবত, খালা তা সাউদি আরব থেকে শিখে এসেছেন।
আম্মা জিজ্ঞেস করলেন, তোমরা কে কি খেয়েছ তা তো বললেনা। আমি বললাম আম্মা আমি বেশি কিছু খাইনি।সামান্য বিরানী খেয়েছি। দুটো শামী কাবাব খেয়েছি। একটি কলা খেয়েছি। ফাতেমা বলল, আমি পোলাও খেয়েছি। চিকেন টিক্কা খেয়েছি। দুটো ডিম খেয়েছি। তবে খালার ছেলেরা অনেক খেয়েছে। বড় ছেলেটি সবচে কম খেয়েছে। সে দুটো কাবাব খেয়েছে। তিনটি ডিম খেয়েছে। ছয়টি রুটী খেয়েছে। দুই প্লেট বিরানী খেয়েছে। ৫টি কলা খেয়েছে। অন্য মেয়েরা কম খেয়েছে। ছোট মেয়েটি মাত্র একটি রুটি খেয়েছে। আর একটি কলা খেয়েছে।

# بارہواں سبق

## چچا رشید کے ساتھ میری ملاقات

شاہد کہہ رہا ہے کہ پرسوں صبح فجر کی نماز کے بعد سلام پھیرتے ہی جوتیاں ہاتھ میں لی اور مسجد سے نکلنے لگا، اتنے میں پیچھے سے آواز آئی بیٹا شاہد رک جاو، مڑ کے دیکھا چچا رشید بلا رہے ہیں، فورا انکی طرف آگے بڑھا اور سلام عرض کیا.

شاہد- السلام علیکم چچا
چچا رشید- وعلیکم السلام، کیا حال ہے بیٹا
شاہد- الحمد للہ ٹھیک ہوں، چچا
چچا رشید- طبیعت کیسی ہے تمہاری
شاہد- شکر ہے اللہ کا، بالکل ٹھیک ہے
چچا رشید- اچھا تمہارے والد صاحب دو دن سے نظر نہیں آرہے ہیں، کہیں گئے ہوئے ہیں کیا؟
شاہد- وہ ڈھاکہ کے باہر گئے ہوئے ہیں--
چچا رشید- کہاں گئے؟
شاہد- اصل میں چچا ہمیں بتا کے نہیں گئے، کسی پروگرام میں گئے ہونگے، انکا تو ہر مہینہ میں ایک دو پروگرام رہتا ہے
چچا رشید- کب آئیں گے، کچھ پتہ ہے؟
شاہد- جی، چچا، امی سے سنا ہے کہ آج ہی انشاء اللہ آجائیں گے، بلکہ میرا خیال ہے کہ ابتک پہونچ بھی گئے ہونگے.
چچا رشید- اچھا تمہارے بڑے بھائی کا کیا ہوا وہ بھی تو نظر نہیں آتے؟
شاہد- چچا، وہ چاٹگام گئے ہوئے تھے، کل رات ہی کو پہنچے ہیں،

www.eelm.weebly.com

چچا رشید- فجر کی نماز میں کیوں نہیں آئے؟

شاہد- اصل میں چچا کل رات کو ذرا دیر سے پہنچے تھے، سونے میں دیر ہوگئی تھی، اس لئے صبح انکی آنکھیں نہیں کھلی ہونگی، یا گھر میں ہی نماز پڑھ کے سو گئے ہونگے،

ہم دونوں کی باتیں چل رہی تھیں اتنے میں ہمارے ماموں مسجد سے نکلے، وہ بھی ہماری گفتگو میں شریک ہو گئے، ماموں نے پہلے چچا کو سلام کیا، السلام علیکم بھائی جان، چچا نے بہت ہی سنجیدگی کے ساتھ جواب دیا، وعلیکم السلام ورحمۃ اللہ وبرکاتہ، پھر چچا نے پوچھا

چچا رشید- کیا حال ہے بھائی، طبیعت ٹھیک ہے تمہاری؟

ماموں- جی بھائی جان طبیعت بالکل ٹھیک ہے

چچا رشید- تمہارے مدرسہ کا کیا حال ہے؟

ماموں- جی الحمد للہ بہت اچھا ہے

چچا رشید- اس سال ٹوٹل طالب العلم کتنے ہیں؟

ماموں- چھ سو کے لگ بھگ ہیں

چچا رشید- کونسی جماعت تک ہے؟

ماموں- اس سال مشکوۃ شریف تک ہے، اگلے سال دورہ حدیث کھولنے کا ارادہ ہے

چچا رشید- اچھا ما شاء اللہ، اللہ تعالی اور برکت عطا فرمائیں-

تمہارا بیٹا اس سال کیا پڑھ رہا ہے؟

ماموں- وہ اس سال ما شاء اللہ سے پہلی جماعت میں ہے

چچا رشید- تمہارے مدرسہ میں ہی ہے؟

ماموں- جی نہیں، ہمارے ایک دوست ہے انکے مدرسہ میں داخلہ کرادیا، اس لئے کہ اپنے مدرسہ میں تربیت ذرا صحیح نہیں ہوتی.

چچا رشید- بالکل ٹھیک کہا تم نے، بچوں میں صاحب زادائیت آجاتی ہے اور صاحبزادائیت کا بھوت اگر دماغ میں سوار ہو جائے، تو پھر وہ بے کار ہو جاتا ہے

اتنے میں امام صاحب مسجد سے نکلے، سلام دعا کے بعد وہ بھی ہمارے ساتھ باتوں میں شریک ہو گئے، اور سب کی طرف متوجہ ہو کر کہا، کیا حال ہے بھائی آپ لوگوں کا، طبیعت ٹھیک ہے آپ لوگوں کی؟

ماموں- جی ہاں مولانا، ہم سب ٹھیک ٹھاک ہیں، اور آپ سنائے؟



www.eelm.weebly.com

امام صاحب - بس چل رہی ہے کسی طرح
چچا رشید - کیوں مولانا کیا بات ہے؟
امام صاحب - اصل میں گھر میں ذرا بیماری چل رہی ہے، اہلیہ بھی تین دن سے بیمار ہے، بچے تو پہلے ہی سے بیمار ہیں، میں اکیلا ہی ہوں، ابھی تک الحمد للہ ٹھیک ہوں، سب کی خدمت کر رہا ہوں.
چچا رشید - اللہ سب کو شفا عطا فرمائیں
شاہد - آمین، اللہم آمین
ماموں - ہاں میں نے بھی خیال کیا کہ امام صاحب دو تین دن سے ذرا پریشان نظر آرہے ہیں، میں نے دو تین مرتبہ سوچا بھی تھا کہ پوچھوں، لیکن موقعہ نہیں ملا۔
امام صاحب - چلیں بھائی آپ حضرات سب ہمارے گھر، چائے ہو جائے
ماموں - نہیں بھائی، اسوقت آپ کو پریشانی ہوگی، بلکہ آپ سب میرے گھر چلیں
چچا رشید - بلکہ ایسا کرو، تم سب میرے گھر چلو
امام صاحب - اچھا ٹھیک ہے آج آپ ہی کے گھر چلتے ہیں، آپ کے گھر کی چائے بہت اچھی بنتی ہی.
ماموں - صرف چائے بھائی صاحب؟
چچا رشید - ارے چلو تو سہی، دیکھتے ہیں خدا نے قسمت میں کیا رکھا ہے
اسکے بعد سب ملکر چچا رشید کے گھر چلدئے، میں نے کہا اچھا چچا میں ذرا اجازت چاہتا ہوں، اسلئے کہ میری پڑھائی باقی رہ گئی ہے، پرسوں میرا امتحان ہے، یہ کہہ کر میں اپنے گھر واپس آ گیا، وہ لوگ سب چچا رشید کے گھر گئے.

# تیرہواں سبق

## ماضی قریب اور ماضی بعید اور مستقبل میں مذکر و مونث کی تمیز

راشد کہہ رہا ہے کہ میں نے کل بھی آپ کے لئے دعائیں کی تھیں اور انشاء اللہ آج بھی کرونگا۔ خالدہ کہہ رہی ہے کہ میں نے صبح فجر کی نماز پڑھی ہے، نماز کے بعد وظیفہ پڑھا ہے، اور انشاء اللہ ظہر کی نماز بھی پڑھونگی اور ظہر کے بعد وظیفہ بھی پڑھونگی۔
ہم نے گذشتہ کل تراویح بھی پڑھی اور روزہ بھی رکھا، آج بھی انشاء اللہ ہم تراویح پڑھیں گے اور روزہ رکھیں گے۔



www.eelm.weebly.com

راشد نے پچھلے سال حج ادا کیا اور روضہ اطہر کی زیارت کی ، اس سال بھی وہ حج ادا کریگا اور زیارت کریگا ۔ اور اسکی بہن نے بھی پچھلے سال اسکے ساتھ حج ادا کیا روضہ شریف کی زیارت کی ، اس سال بھي وہ حج ادا کریگی اور زیارت کریگی ۔ پچھلے سال ہمارے گھر کے تمام بچوں نے روزے رکھے تھے اور تراویح کی نمازیں پڑھی تھیں ۔اس سال بھی رمضان میں وہ سب انشاء اللہ روزے رکھیں گے اور تراویح کی نمازیں پڑھیں گے ۔ پچھلے جمعرات کو ہمارے سکول کی تمام لڑکیوں نے قرآن پڑھا تھا اور حدیث پڑھی تھی اگلے جمعرات کو بھی وہ قرآن پڑہیں گی اور حدیث پڑہیں گی ۔

## مشق نمبر -۱-

প্রশ্নগুলো পড়, অর্থ বল এবং উর্দুতে উত্তর দাও।

کیا آپ نے میرے لئے دعائیں کی تھیں ؟

کیا آپ میرے لئے آج بھی دعائیں کرینگے ؟

عائشہ کیا تو نے فجر کی نماز پڑھی ہے اور نماز کے بعد وظیفہ پڑھا ہے ؟

کیا تو ظہر کی نماز پڑھیگی ، اور کیا نماز کے بعد وظیفہ بھی پڑھیگی ؟

کیا آپ لوگوں نے گذشتہ کل تراویح پڑھی تھی ؟ روزہ بھی رکھا تھا آج بھی آپ لوگ روزہ رکھیں گے اور تراویح پڑھینگے ؟

راشد نے پچھلے سا حج ادا کیا تھا ؟

اس نے مسجد نبوی کی زیارت بھی کی تھی ؟

اس کی بہن نے بھی حج ادا کیا تھا اور اس نے بھی مسجد نبوی کی زیارت کی تھی ؟

اس سال بھی راشد حج ادا کریگا اور مسجد نبوی کی زیارت کریگا ؟

اس کی بہن بھی اس سال اس کے ساتھ حج ادا کریگی اور مسجد نبوی کی زیارت کریگی ؟

کیا پچھلے سال آپ کے گھر کے سارے بچوں نے روزہ رکھا تھا ؟

انہوں نے تراویح بھی پڑھی تھی ؟

کیا اس سال وہ روزہ نہیں رکھیں گے ؟ اس سال وہ تراویح نہیں پڑھیں گے ؟

پچھلے سال تمہارے سکول کی بچیوں نے قرآن شریف پڑھا تھا ؟

انہوں نے حدیث بھی پڑھی تھی ؟

کیا آج بھی وہ قرآن پاک پڑہیں گی اور حدیث پڑہیں گی ؟



www.eelm.weebly.com

## ﴿مشق نمبر - ۲ -﴾

বাম পার্শ্বের মাসদারগুলো থেকে সঠিক فعل তৈরী করে শূন্যস্থানে বসাও।

فاطمہ نے کہا کہ صبح میں نے روٹی ...... اب بھی روٹی ...... کھانا

دوپہر کو راشد نے چاول ......اب بھی وہ چاول ...... کھانا

خطیب صاحب نے پچھلے جمعہ کو بھی خطبہ کے وقت پگڑی ...... اس جمعہ کو بھی وہ خطبہ کے وقت پگڑی ...... باندھنا

کل میری بہن نے مجھے چھ پیسے ...... اور میرے بہنوئی نے ایک روپیہ ...... دینا

آج انشاء اللہ میری والدہ مجھے دس پیسے ......اور میرے والد صاحب ایک روپیہ ......

میری خالہ نے مجھے ایک بات ...... ہے انہوں نے یہ بھی بتایا کہ بیٹا یہ بات تمہارے پاس امانت رکھتی ہوں، بتانا

میں نے کہا کہ خالہ میں آپ کی امانت میں خیانت نہیں ...... اور کرنا

میں یہ بات کسی سے نہیں ......واقعی میں نے انکی امانت کی بالکل خیانت نہیں ...... بلکہ کہنا

اسکی پوری حفاظت ...... اور یہ بات میں نے کسی سے نہیں ...... لیکن افسوس کی بات یہ ہے کہ کہنا

خالہ نے یہی بات میری چھوٹی بہن سے ...... تھی، ان سے یہ بھی کہا تھا کہ یہ بات تیرے پاس امانت ہے،

کسی سے نہیں بتانا، بہن نے اس امانت کا بالکل خیال نہیں ......اور اس امانت کی بالکل حفاظت کہہ دینا

نہیں ...... بلکہ اس نے اپنی ایک سہیلی سے یہ بات ...... ، اس کی اس حرکت سے خالہ کو بہت افسوس ...... ہونا

بہت دکھ ...... حالانکہ اس نے خالہ سے وعدہ بھی ...... تھا کہ میں آپ کی امانت کی حفاظت ...... میں

کسی سے نہیں ......

## چودھواں سبق: فعل امر

| تو کر | تم کرو | آپ کریں | تو چلا جا | تم چلے جاو | آپ چلے جائیں |
|---|---|---|---|---|---|
| تو جا | تم جاو | آپ جائیں | تو چلی جا | تم چلی جاو | آپ چلی جائیں |
| تو دیکھ | تم دیکھو | آپ دیکھیں | تو بتا دے | تم بتا دو | آپ بتا دیں |



www.eelm.weebly.com

اےُ لڑکا/اےُ خالد! تو گھر جا، تیری ماں کو سلام کر تیرے باپ کو سلام کر، ماں باپ کی خدمت کر، ماں باپ کا کہنا مان، ماں باپ کی بات دھیان سے سن، ماں باپ کے ساتھ نرمی سے بات کر، ماں باپ کے ساتھ حسن سلوک کر، ماں باپ کے لئے اللہ سے دعا مانگ، اے اللہ تو میرے ماں باپ پر رحم فرما جیسا کہ ان دونوں نے بچپن میں مجھکو پالا پرورش کیا۔

اےُ لڑکی/اےُ فاطمہ! تو اپنے شوہر کے پاس جا، اپنے شوہر کو سلام کر، شوہر کی خدمت کر، تیرے شوہر کا باپ تیرا سسر ہے، اپنے سسر کی خدمت کر۔ سسر کو سلام کر، سسر کے لئے پان بنا لا - تیرے شوہر کی ماں تیری ساس ہے، اپنی ساس کو سلام کر، ساس کا کہنا مان، ساس کی خدمت کر۔ تیرے شوہر کی بہن تیری نند ہے، اپنی نند کو سلام کر، اپنی نند کو پیار کر۔

اے لڑکو/اے نوجوانو/اےُ مسلمانو، اللہ کا کہنا مانو۔ قران پڑھو، حدیث پڑھو۔ قران پر عمل کرو حدیث پر عمل کرو۔ نماز پڑھو۔ روزہ رکھو۔ نبی پاک صلی اللہ علیہ وسلم پر کثرت سے درود شریف پڑھا کرو۔ آذان کی آواز سنتے ہی۔ مسجد کی طرف چلے جاو۔ مسجد میں داخل ہوتے وقت پہلے دایاں پیر رکھو۔ پھر بایاں پیر رکھو، مسجد میں داخل ہونیکے بعد پہلے دو رکعت تحیۃ المسجد پڑھو، پھر قرآن شریف تلاوت کرو، پھر امام کے ساتھ فرض نماز پڑھو۔ اسکے بعد خوب دل لگا کر دعا کرو۔

اے لڑکیو/اےُ مسلمان عورتو! تم اپنے گھروں میں قرار سے رہو، نماز کی پابندی رکھو زکوۃ دیا کرو۔ اللہ کا اور اسکے رسول کا کہنا مانو۔ اپنے شوہروں کی اطاعت کرو۔ انکی خوب خدمت کیا کرو۔ اپنی اولاد کی پرورش کیا کرو۔ انکو دینی باتیں سکھاو۔ اپنی بیٹیوں کو پردے میں رہنے کی عادی بناو۔

حضرات علمائے کرام! آپ حضرات سے گذارش یہ ہے کہ آپ سارے حضرات اطمنان سے اپنی اپنی کرسی پر بیٹھ جائیں اور غور سے میری باتیں سنیں۔ اور اسپر عمل کرنیکی کوشش کریں۔ محفل ختم ہونیکے بعد پہلے آپ حضرات نماز پڑھ لیں۔ پھر دوپہر کا کھانا ہمارے ساتھ کھائیں۔ پھر تھوڑی دیر آرام فرمائیں۔ عصر کے بعد آپ حضرات کو چائے تیار ملیگی چائے پیئیں۔ اور سب اپنے اپنے گھر واپس چلے جائیں۔

خواتین حضرات/آپ لوگ بھی اطمنان سے اپنی اپنی کرسی پر بیٹھ جائیں اور اپنے اپنے بچوں کو ذرا سنبھال کے رکھیں تا کہ وہ زیادہ شور نہ مچائے، محفل ختم ہونے تک آپ حضرات اطمنان سے بیٹھی رہیں۔ اور خوب دھیان سے علمائے کرام کی نصیحتیں سنتی رہیں، محفل ختم ہونیکے بعد چائے پیئیں اور اپنے اپنے گھر واپس چلی جائیں عصر کی نماز اپنے گھر میں جاکے پڑھیں۔

طالبان علوم نبوت: اللہ پاک نے تمہیں بہت برا شرف بخشا ہے۔ تمہیں بہت بڑی نعمت عطا فرمائی ہے۔ تم اپنے آپ



www.eelm.weebly.com

کو پہنچاننے کی کوشش کرو ۔ اپنا قدر سمجھنے کی کوشش کرو۔ اللہ پاک نے تمہارے سینے میں ایک عظیم الشان امانت محفوظ فرمائی اسکی خوب حفاظت کیا کرو ۔ اسکا خوب قدر کرو ۔

اساتذہ کرام کی خدمت کرو ۔ بزرگوں کی صحبت اختیار کرو ۔ انکی دعا اور نیک توجہ حاصل کرنیکی کوشش کرو ۔ کسی نے کیا خوب کہا ہے ۔

بزرگوں کی نظروں میں وہ تاثیر دیکھی + بدلتی ہزاروں کی تقدیر دیکھی

کتاب کا احترام کرو ۔ اکابر دین کی طالب العلمی زندگی مطالعہ کرو ۔ اور اسکو اپنانے کی کوشش کرو ۔ نماز کا خوب اہتمام کرو ۔ ہر نماز سے کم از کم دس پندرہ منٹ پہلے مسجد میں چلے جاو ۔ آذان کی آواز سننے کے بعد سب کام چھور دو اور نماز کی طرف دوڑو ۔ یاد رکھو جس علمی انہاک کی وجہ سے تمہیں آذان کی آواز نہ سنائی دے وہ علم میراث نبوی نہیں ہے ۔

کسی کامل انسان کے ہاتھ میں اپنے آپ کو پوری طور پر سپرد کردو اور اپنے آپ کو انسان بناؤ اپنے اندر تواضع پیدا کرو ۔ یاد رکھو میراث نبوی وہی علم ہے جو آدمی کو عمل کی طرف لے جائے ۔ جو آدمی کے اندر تواضع پیدا کرے جو آدمی کو صحیح انسان بنادے

کورس سکھاتا ہے الفاظ + اور انسان انسان بناتا ہے

عصر کے بعد اور سوتے وقت بلکہ جب بھی فرصت ملے درود شریف پڑھا کرو، خاص کرکے جمعرات اور جمعہ کو کثرت سے درود شریف پڑھا کرو ۔ نماز کے بعد خاص کرکے آخری شب میں بارگاہ الٰہی میں دل کھول کے دعا کیا کرو خوب آنسو بہاو ۔

اگر یاد رہے تو اس ناکارہ کے لئے بھی دعا کرو ۔ یہ ناکارہ ہمیشہ یہ دعا کیا کرتا ہے کہ اے اللہ جو اس ناکارہ کے لئے دعا کرتا ہے ۔ ناکارہ کی زندگی کی تمام دعائیں اور تمام اعمال اسکے حق میں قبول فرما ۔

# پندرہواں سبق : فعل نہی

| | | |
|---|---|---|
| جا ← مت جا | جاو ← مت جاو | جائیں ← مت جائیں |
| ← نہ جا | ← نہ جاو | ← نہ جائیں |



www.eelm.weebly.com

اے لڑکا/اے راشد! وہ بری جگہ ہے وہاں مت جا۔ وہ لوگ برے ہیں انکے پاس مت بیٹھ، بری جگہ مت جا، برے لوگوں کے پاس مت بیٹھ۔ یہ لوگ جاہل ہیں یہ لوگ بیہودہ ہیں انکی باتیں بالکل نہ سن؛ جاہل اور بیہودہ لوگوں کی باتوں کی طرف بالکل کان نہ لگا۔ اپنی زندگی بہت مہنگی ہے اپنا وقت بہت قیمتی ہے، بیہودہ کاموں میں اپنا وقت بالکل ضائع نہ کر، پڑھائی میں بالکل سستی نہ کر۔ اسوقت اگر پڑھائی میں سستی کریگا تو امتحان کے وقت تجھے خود شرمندگی ہوگی۔اللہ کی رحمتوں سے کبھی مایوس نہ ہو۔ اللہ کی رحمتیں بہت وسیع ہیں۔

اے مجاہدو! کافروں سے کبھی نہ ڈرو۔ حق بات کہنے میں کبھی مت گھبراو۔ اپنی بلند آواز سے اعلان کردو۔

لوگوں نہ ہمیں چھیرو + طوفاں مچا دینگے
رستے میں ہمالہ ہو + ٹھوکر سے گرادینگے

جنگ کے میدان میں پیچھے نہ ہٹو، اسلامی ممالک میں کافروں کو داخل ہونے نہ دو کافروں سے بتا دو۔ تم مسلمان بن جاو تمہیں سلامتی ملیگی۔ ہم تمہیں گلے لگالے نگے۔ ہم تمہارے ساتھ اپنے سگے بھائی کی طرح برتاو کرینگے۔ ہم تمہاری تمام زیادتی بھول جائنگے، ہم تمہارے ظلم کا بدلہ نہیں لے نگے۔ ہم تمہاری لغزشوں کو معاف کردینگے۔ اگر تم نے ہماری باتوں کو نہیں مانیں تو ہماری یہ ننگی تلوار تمہیں جواب دیگی۔

اے لڑکی/ اے فاطمہ! ننگی سر باہر نہ جا؛ دو پٹہ اڑھ لے، سہیلیوں کے ساتھ بیٹھ کے کسی کی غیبت نہ کر، غیبت کرنا بری بات ہے، غیبت کرنا سخت گناہ ہے، اپنے شوہر کے ساتھ بدسلوک نہ کر، زیورات اور لباسوں کے پیچھے نہ پڑ، اپنی آخرت سنورنے کی فکر کر۔

কয়েকটি ব্যবহার দেখ।

| | |
|---|---|
| تو اس وقت کہاں جائیگا؟ | تجھے اس وقت کہاں جانا ہے؟ |
| میں اس وقت نہانے جاونگا | مجھے اسوقت نہانے جانا ہے |
| خالد کیا تو چائے پئیگا؟ | اے خالد کیا تجھے چائے پینی ہے؟ |
| نہیں میں اب دودھ پیونگا | نہیں مجھے اس وقت دودھ پینا ہے؟ |
| عائشہ! کیا تو چاول کھائیگی | عائشہ کیا تجھے چاول کھانے ہیں؟ |
| نہیں میں چاول نہیں کھاونگی | نہیں مجھے چاول نہیں کھانے ہیں |
| میں روٹی کھاونگی | مجھے روٹی کھانی ہے |



www.eelm.weebly.com

| | |
|---|---|
| کل آپ لوگوں کا امتحان ہے لہذا اپ لوگ | کل آپ لوگوں کا امتحان ہے لہذا آپ لوگوں کو |
| اچھی طرح پڑھیں کہیں نہ جائیں | اچھی طرح پڑھنا ہے کہیں نہیں جانا ہے |
| تو ہمیشہ سچی باتیں کر | تجھے ہمیشہ سچی باتیں کرنی ہیں |
| کبھی جھوٹ نہ بول | کبھی جھوٹ نہیں بولنی |

নীচের বাক্যগুলোতে مستقبل ও امر এর পরিবর্তে مصدر ব্যবহার কর।

| | |
|---|---|
| تو اس وقت کیا کریگا | کیا آپ کھانا کھائیں گے |
| میں اس وقت سونگا | نہیں میں دودھ پیونگا |
| تو روزانہ میرے پاس آ | تو یہاں سے بالکل نہ ہٹ |

## سولہواں سبق : اسم فاعل

| | | |
|---|---|---|
| لکھنے والا | لکھنے والے | لکھنے والی |
| دیکھنے والا | دیکھنے والے | دیکھنے والی |
| پالنے والا | پالنے والے | پالنے والی |

۱۔ اے ہمارے پروردگار! تو ہی ہے ہمارا پالنے والا، تو ہی ہے ہمیں رزق دینے والا، تیرے سوا ہمارا پالنے والا ہمیں

رزق دینے والا اور کوئی نہیں ۔عبادت کے لائق تیرے سوا اور کوئی نہیں، تو ہی ہے ہمارا رب، تو ہی ہے ہمارا محبوب ۔ بلاشبہ اللہ تعالیٰ صبر کرنیوالوں کے ساتھ رہتے ہیں، نماز پڑھنے والوں کو اللہ تعالیٰ نے مغفرت اور اجر عظیم کا وعدہ فرمایا ہے ۔ روزہ رکھنے والوں کو اللہ تعالیٰ جنت عطا فرمائیں گے، شرک کرنیوالوں کو اللہ تعالیٰ جہنم میں ڈالیں گے، خدا کو یاد کرنیوالوں کو خدا یاد کرتے ہیں ۔ اس سال میں انشاء اللہ حج پہ جانیوالا ہوں، ہمارے مدرسہ کے مہتمم صاحب بھی جانیوالے ہیں ۔ اسکے علاوہ ہمارے مدرسہ کے اور بھی ایک دو استاد جانیوالے ہیں ۔ شاہد کی بہنیں اس سال حج پہ



www.eelm.weebly.com

جانیوالی ہیں ، اچھا کام کرنیوالوں کو سب محبت کرتے ہیں اور برا کام کرنیوالوں کو کوئی محبت نہیں کرتا ۔
زنا کرنیوالی عورت اور زنا کرنیوالا مرد کو شریعت نے سو درے مارنے کا حکم دیا ہے ۔ کلام پاک میں بتایا گیا ہے کہ چوری کرنیوالا مرد اور چوری کرنیوالی عورت دونوں کے ہاتھ کاٹ دو ۔

## ﴿مشق نمبر - ۱ -﴾

প্রশ্নগুলো পড়, অর্থ বল এবং উর্দূতে উত্তর দাও।

ہمارا پالنے والا کون ہے ؟
ہمیں رزق دینوالا کون ہے ؟
صبر کرنیوالوں کے ساتھ کون رہتا ہے ؟
کیا اللہ پاک نماز پڑھنے والوں کو پسند فرماتے ہیں ؟
خیرات کرنیوالے مرد اور خیرات کرنیوالی عورتوں کیلئے اللہ پاک نے کیا وعدہ فرمایا ؟
روزہ رکھنے والوں کو اللہ تعالیٰ کیا عطا فرمائینگے ؟
شرک کرنیوالوں کو اللہ پاک کہاں ڈالیں گے ؟
کیا اس سال تو حج پہ جانیوالا ہے ؟
تیرے مدرسہ کے مہتمم صاحب بھی جانیوالے ہیں ؟
انکے ساتھ اور کون جانیوالا ہے ؟
انکا بیٹا حذیفہ بھی انکے ساتھ جانیوالا ہے ؟
انکی بیگم بھی انکے ساتھ جانیوالی ہے ؟
شاہد کی بہنیں اس سال حج پہ جانیوالی ہیں ؟
زنا کرنیوالوں کے لئے شریعت نے کیا سزا مقرر کیا ہے ؟
چوری کرنیوالوں کے لئے قران پاک میں کیا سزا بتائی گئی ہے؟

## ﴿مشق نمبر - ۲ -﴾

উপরের মূল বাক্যগুলো মুখস্থ খাতায় লিখ।

## ﴿مشق نمبر - ۳ -﴾

اسم فاعل ব্যবহার করে উর্দূতে ১০টি বাক্য লিখ।



www.eelm.weebly.com

# سترہواں سبق : اسم مفعول

| | | |
|---|---|---|
| لکھا ہوا | لکھے ہوئے | لکھی ہوئی |
| سنا ہوا | سنے ہوئے | سنی ہوئی |
| دیکھا ہوا | دیکھے ہوئے | دیکھی ہوئی |

یہ مضمون میرا دیکھا ہوا ہے، وہ کتاب میری دیکھی ہوئی ہے، یہ ساری چیزیں میری چکھی ہوئی ہیں، اس میں سے ایک بھی چیز ایسی نہیں ہے جو میری چکھی ہوئی نہیں ہے، تقدیر میں جولکھا ہوا ہے وہی ہوگا، کل کا پروگرام بنا ہوا ہے، یہ تو میری کاپی میں پہلے سے لکھا ہوا ہے، تمہیں دوبارہ لکھنے کی ضرورت نہیں تھی، میرا کپڑا دھلا ہوا ہے میری الماری کے سارے کپڑے دھلے ہوئے ہیں، یہ تو سنی ہوئی بات ہے، اسکو دوبارہ سنانیکی کیا ضرورت تھی، اس کتب خانہ میں جتنی کتابیں دیکھ رہے ہو سب میری اپنی خریدی ہوئی ہیں، بھائی چائے میں چینی ڈالی ہوئی ہے۔ حضرت آپ کی بتائی ہوئی ساری باتیں مجھے یاد ہیں۔ اور آپ کی لکھی ہوئی ساری کتابیں میری دیکھی ہوئی ہیں۔ اس جگ کے یہ پانی گرم کیا ہوا ہے، اس بوتل میں تیل بھرا ہوا ہے اور اس گلاس میں پانی بھرا ہوا ہے، میری جیب میں کچھ پیسے رکھے ہوئے تھے پتہ نہیں کس نے اٹھالئے ہیں، اس کپ میں چائے رکھی ہوئی تھی سب گر گئی ہے۔

## مشق نمبر-۱-

| | |
|---|---|
| ☆ اس الماری میں جتنی کتابیں ہیں اس میں کوئی ایسی کتاب ہے جو آپ کو دیکھی ہوئی ہے؟ | اس الماری کی تو ساری کتابیں میری دیکھی ہوئی ہیں |
| ☆ کیا چائے میں چینی ڈالی ہوئی ہے؟ | جی ہاں چائے میں چینی ڈالی ہوئی ہے۔ |
| ☆ کیا چائے میں تم نے چینی ڈالی ہے؟ | جی ہاں ہم نے اس میں چینی ڈالی ہے۔ |
| ☆ بھائی چائے میں کیا ڈالا ہوا ہے؟ | کچھ نہیں صرف چینی ڈالی ہوئی ہے۔ |
| ☆ اس بلیک بورڈ میں کیا لکھا ہوا نظر آرہا ہے؟ | مجھے تو کچھ بھی لکھا ہوا نظر نہیں آرہا ہے۔ |
| ☆ میری پینسل کہاں ہے؟ | وہ دیکھ تیرے بکسے میں پڑی ہوئی ہے۔ |
| ☆ تم نے میری بتائی ہوئی باتوں پر عمل کیا ہے؟ | جی ہاں آپ کی بتائی ہوئی ساری باتوں پر میں نے عمل کیا۔ |



www.eelm.weebly.com

☆ آپ کے پاس مولانا مودودی کی لکھی ہوئی کوئی کتاب ہے؟

نہیں میرے پاس صرف حضرت مولانا اشرف علی تھانویؒ کی لکھی ہوئی کتابیں ہیں۔

## مشق نمبر-۲-

মূল বাক্যগুলো মুখস্থ খাতায় লিখ।

## اٹھارہواں سبق :

হরফে রবতের কারণে ইসমের শেষে পরিবর্তন

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| لکھنا | لکھنے میں | لکھنے سے | لکھنے کا | لکھنے پر | |
| لکھنے والا | لکھنے والے نے | لکھنے والے سے | لکھنے والے کا | لکھنے والے پر | |
| لکھا ہوا | لکھے ہوئے کو | لکھے ہوئے نے | لکھے ہوئے کا | لکھے ہوئے سے | لکھے ہوئے پر |
| اچھا | اچھے (آدمی) نے | اچھے (آدمی) کا | اچھے (آدمی) سے | | |
| کلیجہ/ پردہ | کلیجے تک | پردے کے اندر | | | |

وہ جو لکھنا چاہتا ہے اسے لکھنے دو، اس کے لکھنے سے ہمیں کیا آتا جاتا ہے۔ اس اخبار میں جتنے لکھنے والے ہیں ان میں سے ایک لکھنے والا بہت ہی قابل آدمی ہے، اس لکھنے والے کا نام مجھے اس وقت یاد نہیں ہے ہمارے یہاں روزانہ ایک بادام بیچنے والا آتا ہے کل میں نے اس بادام بیچنے والے سے بہت سارے بادام خریدے تھے۔ تو اِدھر اُدھر کہاں مانگتا پھر رہا ہے؟ جو تجھے رزق دیتا ہے اس رزق دینے والے سے مانگ، تجھے کھلانے والا کون ہے تجھے پلانے والا کون ہے، تجھے پالنے والا کون ہے؟ تجھے کھلانے والا اللہ ہے، تجھے پلانے والا اللہ ہے، تجھے پالنے والا اللہ ہے۔ اس کھلانے والے کا شکر ادا کر۔ اس پلانے والے کی نافرمانی نہ کر۔ اس پالنے والے کے ساتھ اور کسی کو شریک نہ ٹھرا۔ یہ تو بہت بڑا اچھا آدمی تھا لیکن افسوس کی بات ہے کہ اس اچھے آدمی نے بھی کل ایک بہت بڑا غلط کام کر بیٹھا۔

قاعدة :- হরফে রবতের কারণে مصدر، اسم فاعل، اسم مفعول، صفت مشبہ - র শেষের الف টি "ے" দ্বারা পরিবর্তন হয়ে যায়। ইসমের শেষের "الف" ও "ہ" ও অনুরূপ "ے" হয়ে যায়। অবশ্য কিছু কিছু اسم অপরিবর্তিত থাকে।



www.eelm.weebly.com

مجھے اس واقعہ سے بہت بڑا صدمہ ہوا، یہ صدمہ میرے کلیجے تک پہنچ گیا۔ دوسروں کے مال دوسروں کی کوئی بھی چیز اسکی اجازت کے بغیر نہ اٹھا۔ کسی کی چیز اسکی اجازت کے بغیر اٹھانا بری بات ہے۔ کسی کے مال اس کی اجازت کے بغیر اٹھا کر لیجانیکو چوری کہتے ہیں۔

" کو " এর ব্যবহার দেখ

| | |
|---|---|
| خالد گھر میں گیا | خالد گھر کو گیا |
| یہ قلم کتنے عوض میں خریدا | یہ قلم کتنے کو خریدا |
| وہ علم سیکھنے کیلئے مدرسہ میں گیا | وہ علم سیکھنے کو مدرسہ میں گیا |
| ہم نے اسے ادب دینے کیلئے مارا | ہم نے اسے ادب دینے کو مار |

| | |
|---|---|
| اس + کو = اسے | (خالد نے اسے ایک روپیہ دیا) |
| ان + کو = انہیں | (میں نے انہیں یہ بات بتا دی) |
| تجھ + کو = تجھے | (شاید تو بھول گیا ہوگا کہ ایک دن تجھے اردو کا ایک جملہ بھی نہیں آتا تھا) |
| تم + کو = تمہیں | (تمہیں یہ بات کس نے بتائی) |
| مجھ + کو = مجھے | (تیری ساری حرکتیں مجھے خوب پتہ ہے) |
| ہم + کو = ہمیں | (ہمیں کسی نے اطلاع نہیں دی) |

کثر خور کے

# انیسواں سبق

কয়েকটি মূল্যবান কবিতা মুখস্থ কর।

| | |
|---|---|
| اللہ اللہ کیا مبارک نام ہے | اللہ اللہ مومنوں کا کام ہے |
| وطن سے ہم کیا کرینگے مدرسہ ہے وطن اپنا | مرینگے ہم کتابوں پر ورق ہوگا کفن اپنا |
| جگہ جی لگا نیکی یہ دنیا نہیں ہے | یہ عبرت کی جا ہے تماشا نہیں ہے |
| رحم کر یا الٰہی نہ ان کرم کو بھول جا | ہم تجھے بھولے ہیں لیکن تو نہ ہمکو بھول جا |
| جو جلاتا ہے کسی کو خود بھی جلتا ہے وہ | شمع بھی جل جاتی ہے پروانہ جل جانیکے بعد |



www.eelm.weebly.com

جب ملک الموت آئیگا تمہارے سامنے — تم کو مہلت پھر نہ دینگے لب ہلانے کے لئے
جاگنا ہے جاگ لے افلاک کے سایہ تلے — حشر تک سونا پڑے گا خاک کے سایہ تلے
جنت وجہنم سے یا رب کیا کروں — آرزو ہے میں تجھے دیکھا کروں
آشنائی کرکے دیکھا آشنا ملتا نہیں — بے وفا ملتا ہے لیکن باوفا ملتا نہیں
الفت میں برابر ہے وفا ہو کے جفا ہو — ہر چیز میں لذت ہے اگر دل میں مزہ ہو
باطل سے دبنے والے اے آسماں نہیں ہم — سوبار کر چکا ہے تو امتحان ہمارا
تمنا درد دل کی ہے تو کر خدمت فقیروں کی — نہیں ملتا یہ گوہر بادشاہوں کے خزینے میں
توحید تو یہ ہے کہ خدا حشر میں کہدے — یہ بندہ دو عالم سے خفا میرے لئے ہے
توحید کی امانت سینوں میں ہے ہمارا — آسان نہیں مٹانا نام ونشان ہمارا
جس کو سمجھا تھا میں اپنا وہ میرا اپنا نہیں — کیا بتاؤں وہ ہے کس کا وہ مگر میرا نہیں
حقیقت میں وہی کامل شکستہ دل جسے حاصل — بہت طالب خدا ملتا شکستہ دل نہیں ملتا
حسن صورت چند روز آخر فنا ہو جائے گا — یہ تمہارے نازک بدن خاک میں ملجائے گا
حقیقت چھپ نہیں سکتی بناوٹ کی اصولوں سے — کہ خوشبو آ نہیں سکتی کبھی کاغذ کی پھولوں سے
سڑتے نہیں دنیا میں مسلمان کسی کو — جب مل گئی دولت ایمان نبی سے
ڈھونڈتی تھی گنبد خضرا کو تو — دیکھ وہ ہے اے نگاہ بے قرار
ذرا غم نصیبوں کو بھی یاد رکھنا — حبیب دو عالم کے گھر جانے والے
رہ گیا رسم آذان روح بلالی نہ رہی — فلسفہ رہ گیا تلقین غزالی نہ رہی
راز دل کسکو کہوں کوئی تو غم خوار نہیں — اے خدا تیرے سوا کوئی مددگار نہیں
رہے میرا مسکن حوالی کعبہ — بنے میرا مدفن دیار مدینہ
زندگی کیا مختصر اک خواب ہے — موت کیا اس خواب کی تعبیر ہے
زمانہ بیک حال رہتا نہیں — گذشتہ زمانہ پھر آتا نہیں
زمانہ کی نظروں میں میں بے وفا ہوں — خطا بس یہی ہے کہ میں بے خطا ہوں
زباں پر جب حبیب کبریاؑ کا نام آتا ہے — تو اپنی زندگی کا لطف اور آرام آتا ہے
زندگی انسان کی اک دم کے سوا کچھ بھی نہیں — دم ہوا کی موج ہے دم کسے سوا کچھ بھی نہیں
زندگانی فخر فانی کچھ نہیں جاوینگے ساتھ — کیا جواب دیوینگے اس دن جب پوچھیں گے پاک ذات


www.eelm.weebly.com

زندگی سے یہ پرانا خاکدان معمور ہے — موت میں بھی زندگانی کی تڑپ مستور ہے
سوتے ہیں اس خاک میں خیر الامم کے تاجدار — نظم عالمکا رہا جن کی حکومت میں بڑا
ستاروں کے آگے جہاں اور بھی ہے — ابھی عشق کے آزماں اور بھی ہے
سب لوگ جدھر میں بھی اُدھر دیکھ رہا ہوں — میں دیکھنے والوں کی نظر دیکھ رہا ہوں
صوفی کی طریقت میں فقط مستی احوال — ملا کی شریعت میں فقط مستی گفتار
طائف کی شریروں نے جہالت سے جفا کی — اس جور و جفا ہی کے عوض تونے دعا کی
عمر بھر تیری محبت میری خدمت کر رہی — جب تیری خدمت کا قابل میں ہوا تو چل گئی
عیش وعشرت کے لئے انسان نہیں — یاد رکھ تو بندہ ہے مہمان نہیں
عشق نے مجھکو نکما کردیا — ورنہ میں بھی آدمی تھا کام کا
قلب ذاکر دے مجھے اور رونے والی آنکھ دے — تاکہ میں روتا رہوں تیرے رضا کے واسطے
کیسی کیسی خوبصورت رانیاں شہزادیاں — تن بدن سب گل گیا ہے شکل صورت کیا ہوئی
کیسے کیسے بادشاہاں تاجداراں چل بسے — وہ خزینہ بالا خانہ شان شوکت کیا ہوئی
مجھے اتنا بتا دے کدھر جاؤں کہاں جاؤں — کہیں جانے سے اچھا ہے تیرے قدموں میں مر جاؤں
نہ مسجد میں نہ بیت اللہ کی دیواروں کے سائے میں — نماز عشق ادا ہوتی ہے تلواروں کے سائے میں
یہاں ہم سب مسافر ہیں وہی آخر ٹھکانا ہے — کوئی آگے روانہ ہے کوئی پیچھے روانہ ہے
تعطیل مدارس ہے فراقت کا نشانہ — مشکل ہے محبت میں جدائی کا زمانہ
چلے جا لفافہ بذست جناب — اگر ہو محبت ملیگا جواب
حقیقت کھول جائیگی بوقت امتحان تیری — کہ سستی یا کہ محنت میں گذاری زندگی تو نے
رات میں جب سویا میں نے خواب میں دیکھا تجھے — خواب سے بیدار ہوکر پھر نہیں پایا تجھے
سبھی نے شعلہ محفل کا رقص آتشیں دیکھا — کسی نے یہ نہیں دیکھا کہ پروانے پہ کیا گذریں
عید کے دن سب ملیں گے اپنے اپنے یار سے — ہم ملیں گے دردغم سے پتھر دیوار سے
میں خوب سمجھتا ہو تیرے رمز کی باتیں — یہ اس سے چھپانا جو تیرے بھید نہ جانے
نہ دن کو چین آتا ہے نہ نیند آتی ہے راتوں میں — کسی کی حال پر انکی عنایت ہوتو ایسی ہے
ناز کرنا فخر کرنا یہ تمھارا کام ہے — یہ نہ دیکھو کہنے والا کون ہے کیا نام ہے



www.eelm.weebly.com

# چند مشہور ضرب الامثال

آیا رمضان بھاگا شیطان۔ آستین کا سانپ۔ الٹا چور کوتوال کو ڈانٹے۔ اندھوں میں کانا راجا۔ ایک مچھلی سارے تالاب کو گندہ کرتی ہے۔ اپنی گلی میں کتا بھی شیر ہوتا ہے۔ بغل میں چھری منہ میں رام رام۔ پڑھے نہ لکھے، نام محمد فاضل۔ پتھر کو جونک نہیں لگتی۔ پڑھیں فارسی بیچیں تیل، یہ دیکھو قدرت کے کھیل۔ پانچوں انگلیاں برابر نہیں۔ ٹاٹ کا لنگوٹ نواب سے یاری۔ جس کی لاٹھی اس کی بھینس۔ جس کا کھایا اس کا گایا۔ جس ہانڈی میں کھائے اس میں چھید کرے۔ جیسا دیس ویسا بھیس۔ جیسے روح ویسے فرشتے۔ جتنا گڑ ڈالو گے اتنا ہی میٹھا ہوگا۔ جیسا کرو گے ویسا بھرو گے۔ جھوٹ کے پاؤں نہیں ہوتے۔ جب تک سانس تب تک آس۔ جو گرجتے ہیں وہ برستے نہیں۔ جہاں پھول وہاں کانٹے۔ چار دن کی چاندنی۔ چراغ تلے اندھیرا۔ چھچھوندر کے سر میں چنبیلی کا تیل۔ چھوٹا منہ بڑی بات۔ چور کی ڈاڑھی میں تنکا۔ حمام میں سب ننگے۔ حرکت میں برکت۔ خدا گنجے کو ناخن نہ دے۔ خدا کی لاٹھی بے آواز ہے۔ خربوزے کو دیکھ کر خربوزہ رنگ پکڑتا ہے۔ خدا کی باتیں خدا ہی جانے۔ دودھ کا جلا چھاچھ کو پھونک پھونک کر پیتا ہے۔ دھوبی کا کتا نہ گھر کا نہ گھاٹ کا۔ ڈوبتے کو تنکے کا سہارا۔ سانپ مرے، لاٹھی نہ ٹوٹے۔ سو دن چور کے ایک دن کوتوال کا۔ صبح کا پیالہ اکسیر کا نوالہ۔ ضرورت کے وقت گدھے کو بھی باپ بنانا پڑتا ہے۔ ظاہر رحمان کا، باطن شیطان کا۔ قاضی جی کے گھر کے چوہے بھی سیانے۔ کاغذ کی ناؤ سدا نہیں بہتی۔ کتے کو گھی ہضم نہیں ہوتا۔ کابل میں کیا گدھے نہیں ہوتے؟ گدھا کیا جانے زعفران کی بہار۔ گھر کی مرغی دال برابر۔ لاتوں کے بھوت باتوں سے نہیں مانتے۔ نیم حکیم خطرۂ جان۔ ناؤ خشکی میں نہیں چلتی۔ نو سو چوہے کھا کے بلی حج کو چلی۔ ولی کو ولی ہی پہچانتا ہے۔ ہاتھی کے دانت کھانے کے اور، دکھانے کے اور۔



www.eelm.weebly.com